## دیباچہ مبارک

بسم اللہ الرحمن الرحیم



ہیری اور موتی اچھی باتونکی اوس پاک پروردگار کو پہبتی ہین کہ
چار دیواری اس جہان اور جہانکی رہنی والونکی اوسینی بنائی ہی اور بڑائی بہت اور
اچھا کہنا بی گنتی اوس چٹھی لکہنی والیکو پہنچتا ہی کہ ایک ٹکڑا اس دنیا کی ناو
کا اور دنیا کی رہنی والونکا اوسکی قلم قدرتسی درست ہو لی چوکے
شہر ابجانہ کی اور جنگل جہانپی والی جنگل بہول چوکی تئین ایکبارا ہی کہلی ہوئے

## ہوئی چھوٹا باسن اور بڑی منھہ جنکی مین

اگر بہت دوڑ دہوپ کہین توبہی ایک بال اوسکی تعریف سے نہ ہو سکے کہلی

ایسا بڑا اللہ ہی کہ جبرئیل ایک پچھی جنکے والا بہت اچھی کہریان

اوسکی کاہی ایسا اللہ ہی کہ بڑائی اوسکی جیسی چاہئی ویسے

نہ کرسکی کوئی بیت اگر یہ بال سب اپنی زبان ہون ؛؛

نہ کچھہ تعریف مین اوسکی بیان ہون ؛؛ بڑی بڑائی ہی اوسکی




نعت اور تعریف رسولخداؐ کی بیٹی عبداللہؐ کی ضروری
بہتر سب عابدو نسی چنی ہوئی نبیونمین شعر لکھون نعت کیا
ای رسولِ خدا قبول اب سلام آپ کیجی مرا منقبت اور
تعریف حضرت مشکلکشا کی کرنا واجب ہی کہ وہ تاری
اللہکی چمکتی ہوئی ہین اور تلوار اللہکی ہین جہانسی
کہ آفتاب نکلتا ہی اور جہان چھپتا ہی وہان تک
سب امام جانتی ہین سردار دین کی باپ امام حسنؑ اور
امام حسینؑ کی سردار ایمان والونکی نام اونکا علیؑ ابن ابیطالب
اور بڑی زبردست اور سب اونکو چاہتی ہین دل سی

یہ ہیں ان بانی رنگ کی چھپی والا جاہی لوگوں کا سلطان عالم محمد واجد علی شاہ بادشاہ تخلص اختر








بیٹا حضرت جنت مکان محمد امجد علی شاہ بادشاہ کا اور پوتا

حضرت فردوس منزل محمد علی شاہ بادشاہ کا پروتا

جنت آرامگاہ سعادت علیخان بہادر ابن شجاع الدولہ بہادر

مرحوم ومغفور کی نی یہ چاہا کہ تہوڑی کاغذاون کاغذونسی کہ

بچپن مین جب پڑہنی لکہنی کا بہت چرچا تہا اکہٹا کئی تہی

مگر سب وہ بکہری ہوئی تہی اونہین کاغذون کو تاریخ اور

حدیث کی کتابونسی خلاصہ لکہی جو آتش سینہ بی کینہ نی اور

گرمی غم اور الم نی پہچوڑا کہ قلم اچہا لکہنی والا میر آبڑی

باتین لکہین بی بس ہو کی بہت نہ لکہا مگر ایک رسالہ





کہ نام اونکا مجموعہ واجدیہ سلطانی رکہا ہی لکہا مینی امید
بڑی قابلونسی یہ ہی کہ پہچہن پڑہنی دعایئن اثر بہری ہوئے
کی عیب کہلی ہوئی اور چہپی ہوئی میری دامن مہربانیسی
چہپایئن اور آدہی رات کو اور دہوندہلکی وقت اور
جہٹپٹی وقت دعا کرین ستائیس افسر اس رسالہ مین
کہ سننی والون کو اونسی مزا ملی اور شاعرون کو شعر کہنا
آوی اور رمالون کو بہرہ نصیب ہو اور نئی بات
پیدا کرنی والونکو لطف اور بیمارونکو تندرستی ہو افسر پہلی
مین بیان ہی نام اور کنیت اور پیدا ہونا اور شہید ہونا



سب اماموں کا اوپر اون سب کی سلام افسر ۲ دوسری مین
ص ۵۴
اچھی اور بری تاریخوں کا حال لکھا ہی افسر ۳ تیسری مین جو
ص ۵۷
فائدہ کہ سورہ یسین کی پڑہنی سی ملی وہ لکھا ہی افسر چوتہی
مین کا غذ نکاح کا ہی اور جس طرح دولہہ دولہن کی
پاس پہلی رات سووی اور عیش و عشرت کری
ص ۹۴
اوسکا بیان ہی افسر ۵ پانچوین مین دعائین اور آیتین
ص ۱۰۲
عاشق کرینی کی ہین افسر ۶ چہٹی مین وہ دعائین ہین کہ
اونکی پڑہنی سی جو بڑی دوست ہووین اونمین آپس مین
ص ۱۱۳
دشمنی ہو جاوی افسر ۷ ساتوین مین وہ دعائین ہین






اور وہ عمل ہین کہ بیمارونکو اوسکی کرنیسی تندرستی ملی

افسر ۸ آٹھوینمین وہ دعائین ہین کہ اونکی پڑہنی سی جن

اور پری اور بہوت بہاگ جاوی افسر ۹ نوین مین

دعائین سب طرحکی ہین افسر ۱۰ دسوینمین وہ نقش ہین کہ

اوسکو لکہہ کی جسکو چاہی اپنا عاشق کرلی افسر ۱۱ گیارہوینمین

وہ نقش ہین کہ اونکی لکہنی سی جن دوستونمین چاہی

دشمنی ہوجائی افسر ۱۲ بارہوینمین وہ نقش ہین کہ اونسی

جن اوتر جائی افسر ۱۳ تیرہوینمین نقش طرح طرحکی ہین

افسر ۱۴ چودہوینمین جو حدیث سی نگینون پرکہودنیکو حکم ہی

وہ لکھا ہی افسر ۱۵ پندرہوان ۲۰۹ اون ترکیبونمین ہی کہ جس سی

جن حاضر ہووین افسر ۱۶ سولہونمین ۲۱۵ بیان اون نیک

کامون کا ہی کہ باعث فراغت کی ہون افسر ۱۷ ستر ہونمین ۲۱۸

اون کامونکا بیان ہی کہ سبب فقیرکی ہوتی ہین افسر ۱۸ ۲۲۱

اٹھار ہونمین نام ہین شہدائی کربلا کی اور اونکی نام ہین کہ

جن ملعونون نی اونہین شہید کیا افسر ۱۹ اونیسونمین ۲۳۴ ایسی نسخی

ہین کہ قوّتِ مردی زیادہ ہووی افسر ۲۰ بیسونمین ۲۶۱

نسخی آتشبازی کی ہین افسر ۲۱ اکیسوین ۲۶۵ مین نسخی طرح

طرحکی ہین افسر ۲۲ بائیسونمین ۲۷۳ مدت بادشاہی بادشاہونکا


بیان



بیان ہی افسر[٢٣] تیئیسو یمین لفظین تلازمہ کی لکہین ہین قابل یاد

رکہنی کی افسر[٢٤] چوبیسو یمین پہیلیان اور چیستانین اور مکریان

اور معمی ہین افسر[٢٥] پچیسو یمین مثلین ہندی اور جو

فارسی ہین اونکا بہی ترجمہ ہندی مین کیا ہی افسر[٢٦]

چہبیسو یمین بیان قواعد فو حجکا ہی زبان اردو مین اور

نام ہی اوسکا ایجاد سلطانی افسر[٢٧] ستائیسوین مین

حکایتین اچہی اور خوب ہین افسر پہلی مین احوال جناب

پیغمبر خدا کا ہی درود اللہ کا اوپر اونکی اور احوال بارہ

امام علیہم السلام کا ہی نام مبارک محمد کنیت



اون حضرتکی ابو القاسم لقب اون حضرت کا مصطفی مکان
پیدا ہونیکا اون حضرتکی غار پہاڑ کا کہ وہان حضرت
ابو طالب اکثر رہتی تہی اور وہ مقام اونہین کی قبضی مین
تہا اور وہ مکہ معظمہ مین ہی جمعہ کی دن حضرت پیدا ہوی ہین
صبح ہوتی تاریخ اور مہینا اون حضرت کی پیدا ہونی کا
سترہوین ربیع الاول کی اور جس برس مین کہ حضرت
پیدا ہوی ہین اوسی برس ابرہہ نامی ایک کافر واسطی
گرانی کعبہ کی آیا تہا اوڑہیکریان حکم خدا سی ابابیلون نی
اونکی اوپر گرائین کہ وہ سب ہلاک ہوئی جب پچاس روز






اس ماجرے کو گذری تو حضرت پیدا ہوئی اور چالیس برس
اونکی سن کو حضرت نبی ہوئے یہ مقدمہ ابرہہ کا ظاہر ہوا بادشاہ
اوسوقت مین نوشیروان تہا نام حضرت کی باپکا عبد اللہ
ہی اور وہ بیٹی عبد المطلب کی ہین اور پوتی ہاشم کی
پروتی عبد مناف کی اون حضرتکی مانکا نام آمنہ ہی
بیٹی وہب کی انگوٹہی پر اون حضرت کی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ کہدا تہا اور بیبیان حضرت کی پندرہ
تہین اون سب مین بہتر اور عالی رتبہ حضرت خدیجہ کبری
ہین بعد ام سلمہ اور بری اور گنہگار اون مین عائشہ

بیٹی ابوبکر کی اور حفصہ بیٹی عمر کی ہی گنتی اولاد اونحضرت کے
یہ ہی جناب فاطمہ اور قاسم اور عبداللہ حضرت خدیجہ کبری
سی اور ابراہیم ماریہ قبطی سی ہین اور رقیہ اور زینب اور
ام کلثوم مین راویون نی اختلاف لکھا ہی اور سن شریف
اونحضرت کا ترسٹھہ [۶۳] برس کا لکھا ہی اور جب
چالیس [۴۰] برس کی ہوئی تو حکم خدا سی کہا مین نبی ہون
میری زبانی حکم خدا کا مانو اور لوگ مسلمان ہوئے
روز وفات اونحضرت کا اتوار ہی تاریخ وفات
اٹھائیسوین [۲۸] صفر کی مشہور ہی سال وفات کا گیارہوان [۱۱]






برس ہجرت کا لکھا ہی مکان وفات کا مدینہ باعث
وفات کا یہ لکھا ہی کہ یہودیہ عورت نی حضرت کو
زہر دیا اور جب حضرت نی رحلت فرمائی ہی ہرقل
نام تہا بادشاہ کا اور دفن حضرت کو پاکیزہ کوٹہری
حضرت کی تہی اوسمین کیا اور بعضون نی کہا ہی کہ مسجد مدینہ
مین دفن کیا احوال حضرت فاطمہ زہرا علیہا السّلام کا
نام مبارک اونکا فاطمہ ہی کنیت ام الحسن ام الحسین اور
ام المحسن اورام الائمہ یعنی مان سب اماموںکی لقب اونکا
زہرا اور زکیہ اور صدّیقہ الکبری اوسوا اسکی اور بہی ہی




اور مکہ مین پیدا ہوئی ہین جمعہ کی دن اونیسوین جمادی الثانی
کو اور وہ پانچوان برس تہا کہ حضرت نبی ہوئی تہی
بادشاہ اوسوقت مین یزدجرد تہا نام اوس مخدومہ کی
باپکا محمد مصطفیٰؐ اور مانکا خدیجہ الکبری بیٹی خویلد کی اور
انگوٹہی پر یہہ کہدا تہا اَمِنَ الْمُتَوَکِّلُوْنَ شوہر اوس مخدومہ کا
امیرالمومنین علیؑ ابن ابیطالب عدد اولاد یہ لکہا ہی کہ
تین بیٹی حسنؑ اور حسینؑ اور محسنؑ اور دو بیٹیان زینب اور
ام کلثوم اٹہارہ برس زندگی کی وفاتکا دن پیرکا دن ہے
تاریخ او رمہینا وفات کا تیسری جمادی الثانی سال وفات کا

لکہا ہون

گیارہوان سال ہجرت کا تہا اور اپنی حجرۂ پاک مین کہ مدینہ مین

تہا وہین قضا کی سبب وفات کا یہ ہی کہ پہلو ئی مبارک پر

کیواڑا عمر نی گرایا تہا حاکم اوسوقت کا ابوبکر بیٹا ابی قحافہ

کا قبر اونکی جنت البقیع مین ہی احوال حضرت امیر المومنین

علی ابن ابیطالب کا نام مبارک اون حضرت کا علیؑ ہی

کنیت اون حضرت کی ابو الحسن ہی لقب مبارک مرتضیٰؑ ہی

مکان پیدایش کا خانۂ کعبہ اور روز پیدایش کا روز جمعہ

تاریخ اور مہینا پیدایش کا تیرہوین ماہ رجب کی سال

پیدا ہونی اون حضرت کا یہ لکہا ہی تیسوان برس تہبا



کہ ابرہہ کعبہ کی گرانیکو ہاتھی لایا تھا پیدایش نکی وقت
بادشاہ شہر یا تھا باپکا نام اوسن حضرت کی ابو طالب ہی
اور بعضون نی عمران لکھا ہی اور مانکا نام فاطمہ
بنت اسد ہی خوشنود ہووی اللہ اونسی اور مہر پریہ کہدا تھا
اَلْمُلْكُ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ عدد ازواج بارہ[١٢] بیبیان تہین
سوای لونڈیونکی سب سی بہتر جناب فاطمہ ہین اور حضرت
نی جب تک جناب فاطمہ جیتی رہین اور کوئی
نکاح نہین کیا گنتی اولاد کی یہ ہی کہ اٹھارہ[١٨] بیٹی
تھی اور نو[٩] بیٹیان تہین بہتر ان سب مین اولاد حضرت





فاطمہ کی ہی اور حضرت عباس ہین کہ اونکی مانکا نام
ام البنین ہی ترسٹھہ[٦٣] برس زندہ رہی حضرت اوسی
ترسٹھہ[٦٣] برس مین تیس[٣٠] برس زمانہ امامت کا ہی اتوار
کی شبکو پہر رات رہی تہی کہ حضرت نی انتقال فرمایا
اکیسوین[٢١] ماہ مبارک رمضان کو چالیس[٤٠] برس ہجرت کے
گذری تہی اپنی ہی گہر مین حضرت نی شہر کوفی مین
قضا کی سبب شہادت کا تلوار لگانا ابن ملجم ملعون کا
حاکم اوسوقت مین معویہ بن ابی سفیان ملعون تہا اور دفن
حضرت نجف اشرف مین ہوئے احوال حضرت امام حسنؑ کا




اور وہ امام دوسری ہین نام مبارک اون حضرت کا
حسنؑ ہی کنیت اونکی ابو محمدؑ ہی لقب مبارک اون کا
مجتبیٰ ہی اور زکی مکان پیدایش کا دولتخانہ اونکا
مدینہ مین روز پیدایش کا پیر ہی تاریخ اور مہینا پندرہوین[۱۵]
ماہ مبارک رمضان کی سال پیدایش کا تیسرا سال ہجرت کا
بادشاہ اوسوقت کا یزدجرد نام حضرت کی باپ کا
حضرت امیر المومنین علی ابن ابیطالبؑ ہی نام ماںکا
حضرت کی فاطمہ زہرا ہی انگوٹہی حضرت کی اَلْعِزَّۃُ لِلّٰہِ
کہدا تہا بیبیان حضرت کی چونسٹہہ[۶۴] تہین اور لونڈیان بہی تہین




اور اونکی پندرہ[۱۵] بیٹی اور پانچ بیٹیان تہین اور ایک روایت
مین ہی بارہ[۱۲] بیٹی اور گیارہ[۱۱] بیٹیان تہین سن حضرت کا چہپالیس[۴۶]
برس کا ہوا اور کئی مہینی زمانہ امامت کا دس[۱۰] برس
اور اوسمین بہی فساد رہا روز وفات کا جمعرات ہی
اٹہائیسوین[۲۸] ماہ صفر کی اور بعضی اسی مہینی کی اُنتیسوین[۲۹]
کہتی ہین سال وفات کا یون لکہا ہی کہ پچاس برس
ہجرت کی گذری تہی کہ جب حضرت نی انتقال فرمایا اور
مدینہ طیّبہ مین وفات ہوئی سبب وفات کا یہ لکہا ہی
کہ زہر دیا تہا جعدہ نامی ایک عورت نی اور اوسکی

باپکا نام اشعث تہا اوپر اوسکی لعنت خدا کی حاکم

اوسوقت مین معاویہ ملعون تہا اور جنت البقیع مین

دفن ہوئی وہ حضرت احوال حضرت امام حسینؑ کا

کہ وہ تیسری امام ہین اسم مبارک اون حضرت کا

حسینؑ ہی کنیت ابو عبداللہ ہے لقب اونکا شہید او

سید الشہدا ہی مکان پیدایش کا دولتخانہ اوس

جناب کا مدینہ مین اور جمعرات کا دن پیدایش کا ہی

تیسری شعبان کو اور چوتہا برس ہجرت کا تہا بادشاہ

اوسوقت کا یزدجرد تہا نام حضرت کی باپکا علیؑ



ابن ابیطالب ہی اور نام مانکا فاطمہ زہرا ہی انگوٹھی پر
کھدا ہوا تھا اِنَّ اللہ بَالِغُ اَمرِہِ بیبیان پانچ تہین اور
لونڈیان بہی تہین اولاد اون حضرتکی چار بیٹا ور دو بیٹیان
علی السجاد علی اکبر اور عبد اللہ کہ مشہور نام اونکا علی اصغر ہی او
جعفر کہ حضرت کی جیتی جی وفات پائی سکینہ اور فاطمہ
دو بیٹیان تہین سن اونحضرت کا ستاون برس کا ہوا
اوس مین سی دس برس امامت کی دسوین کو ماہ محرم کے
پیر کی دن شہید ہوئی اکسٹھہ برس ہجرت کو ہوئی تہے
مکان وفات اور شہادت کا میدان کربلا ہی سبب وفات کا



زخم تیر و شمشیر اور رنج ہونا خنجر شمر ملعون سی حاکم اوسوقت کا
یزید پلید جگہ دفن ہونی اون حضرت کی وہی میدان کربلا
کہ وہان قبر مبارک ابتک ہی احوال چوتہی امام کا یعنی
سید الساجدین علی ابن الحسین نام مبارک علی ہی اوپر
اون کی سلام اور کنیت ابو محمد اور ابو الحسن ہے
لقب مبارک اون حضرت کا سید الساجدین اور زین العابدین
اور سجاد ہی مکان پیدایش کا دولتخانہ اون حضرت کا
مدینہ مین ہفتہ کی دن اور ایک روایت مین جمعہ لکہا ہے
پانچوین شعبان کو اور ایک روایت مین ہی پندرہوین






جمادی الثانی کو اور سوای اسکی اور بہی روایتین ہین اور
جس سال مین حضرت پیدا ہوی تینتیسوان ۳۳ برس
ہجرت کا تہا اور ایک روایت مین اڑتیسوان ۳۸ لکہا ہی
بادشاہ اوسوقت مین حضرت امیر المومنین علیؑ
ابن ابیطالب تہی نام حضرت کی باپکا امام حسینؑ
اور مانکا نام شہربانو بیٹی یزدجرد کی کہ بادشاہ ایران
کا تہا انگوٹہی پر اون حضرت کی حَسْبِیَ اللّٰہُ لِکُلِّ ھَمٍّ اور
اور ایک روایت مین خَزِیٌ وَشَقِیٌّ قَاتِلُ الْحُسَیْنِ لکہا ہی او
بی بی ایک اون حضرت کی تہین نام فاطمہ تہا بیٹی امام حسنؑ کی

اور لونڈیان بہی تہین عدد اولاد یہہ ہی کہ پندرہ[۱۵] بیٹی اور
دو[۲] بیٹیان تہین سن شریف اونحضرت کا اٹھاون[۵۸] برس کا
ہوا انتیس[۲۹] برس زمانہ امامت کا رہا روز وفات
اونحضرت کا ہفتہ ہی بائیسوین[۲۲] محرم کو سال وفات کا
پچانوے برس ہجرت کی گذر گئی تہی اور اپنی مکانین کہ
مدینہ مین تہا وہین رحلت فرمائی سبب وفات کا
یہہ ہی کہ زہر دیا ہشام بیٹی عبدالملک علیہ اللعنہ نے
حاکم اوسوقت کا ولید بیٹا عبدالملک کا تہا اور دفن وہ
حضرت جنت البقیع مین ہوئی احوال امام محمد باقر کا کہ






وہ امام پانچوین ہین اسم مبارک انحضرت کا محمد ہی
کنیت شریف ابو جعفر لقب شریف باقر علوم اولین
اور آخرین یعنی پہانی والی علم اوّل و آخر کی جکہہ پیدایش
کی گہر انحضرت کا کہ مدینہ مین تہا منگل کی دن اور ایک
روایت ہی کہ جمعہ کی دن تیسری تاریخ ماہ رجب کی تہی
اور ایک روایت مین تیسری صفر کی ہی ستاون برس
ہجرت کی گذری تہی حاکم معاویہ ملعون تہا اللہ اوسی
مقام دوزخ مین دی نام انحضرت کی باپکا علی ابن الحسین ہی
نام والدہ کا فاطمہ بنت الحسن اور کنیت اونکی ام

عبداللہ تہی انگوٹھی پر اون حضرت کی ظَنِّی بِاللّٰہِ حَسَنٌ

وَبِالنَّبِیِّ الْمُؤْتَمَنِ وَبِالْوَصِیِّ ذِی الْمِنَنِ وَبِالْحُسَیْنِ وَالْحَسَنِ

نقش تہا اور دو بیبیان اون حضرت کی تہین سوای لونڈیون کے

عدد اولاد کا یہ ہی کہ سات بیٹی تہی اور دو بیٹیان سن شریف

اون حضرت کا اونسٹہ ۵۹ برس اور کئی مہینی کا اوسی مین سے

امامت کا زمانہ بائیس ۲۲ برس تہا روز وفات کا پیر کا

دن تاریخ اور مہینا وفات کا ساتوین ذی الحجہ کی اور ایک سو

سولہ ۱۱۶ برس ہجری سی ہوئی تہی مکان وفات اون حضرت کا

مدینہ سبب وفات کا ہشام ملعون نی اون حضرت کو



زہر دیا حاکم اوسوقت کا ہشام عبدالملک کا بیٹا اوپر
اون دونو کی لعنت خدا کی احوال چھٹی امام جناب
جعفر صادق کا اسمِ مبارک جعفر کنیت ابو عبداللہ
لقبِ مبارک صادق مکان پیدا ہونیکا گھر حضرت کا
مدینہ مین دن پیدا ہونیکا پیر کا دن تاریخ اور مہینا سترہوین
ربیع الاول کی تراسی برس ہجری کی گذری تہی حاکم اوسوقت
کا عبدالملک بیٹا مروان کا تہا اور ایک روایت مین ہے
کہ ابراہیم بیٹا ولید کا تہا نام باپکا محمد باقر نام والدہ
کا اُمِ فروہ بیٹی قاسم کی کہ وہ بیٹا محمد ابن ابی بکر کا تہا



نقش انگوٹھی پر اونحضرت کی اَللّٰہُ خَالِقُ کُلِّ شَیْءٍ کھدا تھا

اور ایک روایت مین اَنْتَ ثِقَتِیْ فَقِنِیْ شَرَّ خَلْقِكَ

اور بیبیان اونحضرت کی دو[٢] تھین سوانی لونڈیونکی اولاد

اونحضرت کی سات بیٹی اور تین[٣] بیٹیان تھین پینسٹھہ[٦٥] برس

اور کئی مہینی حضرت زندہ رہی زمانہ امامت کا تیس برس کچہ

کم رہا پیر کی دن انتقال فرمایا پندرہوین[١٥] ماہ رجب کو ای

ایکسی اڑتالیس[١٤٨] برس ہجرت کی گذری تھی مدینہ مین وفات فرمائے

سبب وفات کا یہ ہی کہ زہر دیا منصور دوانقی ملعون نی

اور وہی ملعون حاکم تہا دفن جنت البقیع مین حضرت کو کیا




مدینہ




کہ مدینہ مین ہی احوال امام ساتوین موسی کاظم کا
نام مبارک حضرت موسیٰ بیٹی جناب حضرت جعفر صادق کے
کنیت شریف ابو ابراہیم اور ابوالحسن ہی لقب مبارک
کاظم مکان پیدایش کا ابوا درمیان مدینہ اور مکہ کی کہ
وہان قبہ حضرت آمنہ والدہ رسول خدا صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم کا ہی اتوار کو پیدا ہوئی ساتوین ماہ صفر کو
ایکسی اٹھائیس برس ہجرت کی گذری تہی حاکم اوس وقت
مین منصور دوانقی ملعون تہا نام باپکا جعفر صادق ہی مانکا نام
حمیدہ ام ولد ہی انگوٹہی پر نقش تہا الملک للہ وحدہ

گنتی بیبیونکی یہ لکہی ہی کہ بہت بیبیان تہین صاحب رتبہ

مگر سب زرخرید تہین عدد اولاد لکہا ہی کہ بیٹے اور

بیٹیان سینتیس ۳۷ تہین سن شریف اون حضرت کا پچپن ۵۵ برس

کی تہی پینتیس ۳۵ برس زمانہ امامت کا رہا کچہہ زیادہ

جمعہ کی دن پچیسوین ماہ رجب کو رحلت فرمائی ایک سو

تراسی ۱۸۳ برس ہجرت کی گذری تہی مقام افسوس کا ہی

کہ بغداد کی قیدخانہ مین وفات فرمائی سبب وفات کا

یہہ ہی کہ زہر دیا ہارون رشید ملعون نی حاکم

زبردست اوسوقت کا ہارون رشید ملعون تہا اور کچہہ






دفن کی کاظمین علیہما السلام ہی احوال امام رضاؑ کا کہ وہ
اٹھوین امام ہین نام اونکا علیؑ ہی کنیت اونکی ابوالحسنؑ
ہی لقب مبارک اونکا رضا مکان پیدایش کا مدینہ
اور پیدایش کا دن جمعرات تاریخ اور مہینا پیدایش کا
گیارہوین ماہ ذیقعدہ کی اور ایک سواڑتالیس[۱۴۸] برس
اور ایک روایت مین ایک سوترپن[۱۵۳] برس ہجرت کی
گذری تہی کہ حضرت پیدا ہوئی حاکم اوسوقت مین
محمد امین تہا بیٹا ہارون رشید کا باپکا نام اونحضرت کی
موسی کاظمؑ اور مانکا نام امّ البنین اور امّ ولد ہے

انگوٹہی پر ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ کہدا تہا ایک
بی بی حضرتکی تہین سوای لونڈیونکی حضرت کی تین اولاد
لکہی ہین اور بعضونکی نزدیک دس ہین اور چوّن برس
اور کئی مہینی کا سن شریف ہوا یا اکاون برس کا مدت
امامت کی بیس برس دن وفات کا منگل ہی تاریخ اور
مہینا وفات کا ستر ہوین صفر کی جس سال کہ حضرت کی وفات
ہوئی دو سو تین برس ہجر تکو گذری تہی مکان پیدایش کا گہر
او نحضرت کا خراسان مین سبب وفات کا یہ ہی کہ زہر دیا
مامون ملعون نی انگور مین اور وہی ملعون حاکم تہا جگہہ






دفن کی خراسان کہ اتبک روضہ مبارک وہان ہی

احوال نوین امام کا یعنی محمد تقیؑ کا نام مبارک
محمد کنیت ابو جعفر لقب اوخضرت کا جواد اور تقی
اور مرتضی اور قانع اور عالم ہی مکان پیدایش کا
مدینہ روز پیدایش کا جمعہ تاریخ اور مہینا پیدایش کا
دسوین رجب کی ایک سو پچانوین ۱۹۵ برس ہجرت کی
گذری تہی حاکم اوسوقت مین عبدالملک بیٹا مروان کا
تہا نام باپکا اوخضرت کی امام علی رضاؑ ہی نام والدہ کا
خیزران ام ولد ہی انگوٹہی پر اَلْمُهَيْمِنُ عَضُدِیْ ہے

کہد انہا ایک بی بی تہین اونحضرت کی اور لونڈیان تہین
اور نام بی بی کا ام الفضل تہا عدد اولاد کا یہ ہی کہ چار
اولادین تہین اور پچیس برس وہ حضرت زندہ رہے
سترہ برس اوسمین سی امامت کی منگل کی دن مشہد کاظمین
کہ بغداد مین ہی دسوین رجب کو وفات فرمایے
دوسو بیس برس ہجرت کو گذری تہی سبب وفات
یہ ہی کہ زہر دیا معتصم ملعون نی اور وہی حاکم تہا اور
کاظمین مین دفن ہوی احوال امام دسوین جناب
علی نقی کا نام اونحضرت کا علی کنیت ابوالحسن ہے






لقب نقی اور ہادی ہی مکان پیدا ہونیکا گرد و پیش
مدینہ کی کہ نام اوس جا کا صریا تھی جمعہ کو پیدا ہوئی
دوسری ماہ رجب کو سال پیدایش کا دوسی بارہ برس [۲۱۲]
ہجرت کی گذری تہی حاکم مامون ملعون تہا نام باپ کا
امام محمد تقی ہی اور ماںکا نام سمانہ ہی انگوٹہی پر یہ
کہدا تہا مِنْ اَخْلَاقِ الْمَعْبُوْدِ حِفْظُ الْعُهُوْدِ نبی بے
اونحضرت کی ایک تہی حدیث نام اور چار بیٹی اور
ایک بیٹی تہی بیالیس [۴۲] برس زندگی کی زمانہ امامت کا
چونتیس [۳۴] برس ہفتہ کی دن تیسری [۳] رجب المرجب کو۔

وفات فرمائی دوسی چون [۲۵۴] ہجرت کی گذری تہی مکان وفات
کا سرمن رای اپنی گہر مین انتقال فرمایا سبب وفات کا زہر دیا معتمد
عباسی ملعون نی اور وہی حاکم تہا مقام دفن سرمن رای




احوال گیارہوین امام حسن عسکری کا نام اونکا حسن ہے
کنیت اونکی ابو محمد ہی لقب اونکا عسکری ہی مکان پیدا
ہونیکا مدینہ دن پیدایش کا چوتہی ربیع الثانی دوسی تئیس [۲۳۲] برس
ہجرت کو ہوئی تہی حاکم اوسوقت مین واثق بیٹا معتصم کا تہا
نام باپکا امام علی نقی ہی نام مانکا حدیث ہی انگوٹہی پر کہدا
تہا انا للہ شہید بی بی فقط ایک تہین نرجس خاتون

اور ایک ہی بیٹا یعنی حضرت صاحب الامر علیہ السلام تھی
اور ایک بیٹی تھین اٹھائیس برس زندہ رہی اسمین
چھہ برس زمانہ امامت کا ہی کچھ کم روز وفات
جمعہ کی دن اور ایک روایت مین ہفتہ ہی تاریخ او
مہینا وفات کا آٹھوین ربیع الاول کی سال وفات یہ
کہ دوسو ساٹھہ برس ہجرت کو گذری تہی مکان وفات کا
حضرت کا گھر سرمن رای مین سبب وفات کا یہ ہی زہر دیا معتمد
عباسی ملعون نی اور وہی ملعون حاکم تہا اور اپنی گھرمین کہ
سرمن رای مین تہا دفن ہوئی نزدیک قبر باپ کی احوال بارہوین






امام حضرت صاحب الامر کا نام اونحضرت کا م ح م د
کنیت ابو القاسم ہی لقب مبارک اونحضرت کا اَلْخَلَفُ
اَلْمَهْدِیُّ اَلْحُجَّةُ اَلْقَائِمُ بِالْحَقِّ مکان پیدایش کا سرّ من رأ
روز پیدایش کا جمعہ ہی تاریخ اور مہینا پیدایش کا پندرہوین (۱۵)
شعبان کی تہی سال پیدایش اونحضرت کا دو سو پچپن (۲۵۵) برس ہجرت کو گذری تہی
حاکم اوس وقت کا معتمد بیٹا متوکل کا تہا نام باپ کا حسن عسکری ہی
نام ماں کا نرجس خاتون ہی انگوٹہی پر اَنَا حُجَّةُ اللّٰهِ وَخَاصَّتُهُ
اور بعضون نی کہا ہی اَنَا جَارُ اللّٰهِ وَحُجَّتُهُ عَلٰی خَلْقِهٖ تہا عدد بیٹون
اور عدد اولاد کا اونحضرت کی اللہ کو علم ہی زمانہ سن شریف

اونحضرت کا سنہ بارہ سو پینتالیس ۱۲۴۵ تک نو سو نوے

کا معلوم ہوتا ہی اور ابتک کہ سنہ ۱۲۶۶ ہجری ہین صفر کا

مہینا تیرہ کا چاند ہی زبان اردوی معلی مین یہ کتاب

لکھی گئی اس سنہ سی سن شریف اونحضرت کا ایک

ہزار گیارہ برس کا دریافت ہوتا ہی اور غائب

ہوئی اون حضرت کا دن جمعہ کا ہی اور تاریخ

اور مہینا پندرہوین ماہ شعبان کی قول شیخ

مفید علیہ الرحمہ سی یہ ابتداء غیبت صغرا کی لکھی ہی

اور غیبت صغرا کی یہ معنی ہین کہ اوس زمانہ مین کچہہ لوگ



حضرت کی خدمت مین جاتی تہی سال غیبت آنحضرت کا

یہ لکھا ہی دوسو پچپن سنہ ہجری تہی اور ایک روایت
۲۵۵

مین لکھا ہی دوسو چہیاسٹہہ یہ شروع سال غیبت صغری کا ہی
۲۶۶

اور سنہ تین سو اٹہائیس ہجری مین ابتدا غیبت کبری کی ہی
۳۲۹

اور غیبت کبری کی یہ معنی ہین کہ کوئی حضرت تک نہین

پہنچتا مکان پوشیدہ ہونیکا آنحضرت کی گہری

سرمن راہ مین سبب غایب ہونیکا یہ ہی کہ ظالم اوس وقت کے

حضرت کو ڈہونڈہتی تہی اس لئی حضرت غایب ہو گئی

حاکم زمانہ غیبت صغرا کا معتمد عباسی تہا اور راضی بیٹا






مقتدر عباسی کا حاکم زمانی غیبت کبری مین تہا جگہہ پوشیدہ

ہونی آنحضرت کی جزیرہ خضرا اور بحر ابیض ہی افسردو مین

بیان تاریخون اچہی اور بریکا ہی موافق کہنی اماموںکی پہلی تاریخ

دن پیدا ہونی حضرت آدمؑ کا ہی اچہا ہی واسطی چاہنی

حاجت کی اور بادشاہونکی پاس جانیکو اور واسطی سفر کی

اور علم سیکہنی کی لئی اور مول لینی اور بیچنی چارپای کی لئی

جو فرزند اس تاریخ مین پیدا ہو بڑا مالدار ہو تاریخ دوسری

دن پیدا ہونی حضرت حوا کا ہی واسطی نکاح کی اور مکان بنانی

کی لئی اور کاغذ معاملونکا لکہنی کی لئی اور احتیاج چاہنی کو

بہتر ہی اور جو فرزند اس دن پیدا ہو وہ تربیت اچھی پاوے

تاریخ تیسری بُری ہی اچھی کسی کام کی لئی نہین تاریخ چوتھی

روز پیدایش ہابیل بیٹی آدم کا ہی اچھا ہی واسطی کہیتی کی اور شکار

کرنیکو اور چوپایا مول لینی کو اور مکروہ ہی اسمین سفر کرنا

کہ خوف تلوار سی ماری جانیکا اور لٹنی کا ہی اور جو فرزند

کہ پیدا ہو مبارک ہو تاریخ پانچوین دن پیدایش قابیل ملعونکا ہی

جسنی اپنی بہائی ہابیل کو مارا بُری ہی اور واسطی کسی کام کی

اچھی نہین تاریخ چھٹی دن بہتر ہی واسطی نکاح کی اور حاجت

طلب کرنیکو اور جو کہ سفر کری اس دمین دریا کا یا جنگل کا



اپنی گہر مین پہر آوی اور اچھا ہی واسطی شکار کہیلنی کی اور
مول لینی چارپایہ کی اور جو خواب اسی روز دیکہی تعبیر
اوسکی بعد ایک دنکی ظاہر ہو تاریخ ساتوین بہتری واسطی
سب کامون کی خصوصاً گہر بنانی کی لئی اور شکار کرنی
کی واسطی اور بیاہ کرنی کی لئی اور روزی چاہنی کو
اور جو لڑکا اس تاریخ مین پیدا ہو کشادہ رزق ہو اور
اچھی تربیت پائی تاریخ آٹھوین نیک ہی مول لینی اور
بیچنی کی واسطی اور جو کوئی بادشاہ کی پاس جاوی
احتیاج اوسکی روا ہو اور بڑی ہی واسطی سفر دریا اور خشکی



اور لڑائی پر جانیکو تاریخ نوین اچھی ہی واسطی ہر کام کی
جو کوئی اس دن دشمن سی لڑی اوسپر غالب آوی اور
جو کوئی سفر کری مال اوسکا چوری نجائی اور جو فرزند
کہ پیدا ہو نیک خصلت اور صاحب دولت ہو اور جو خواب
اس دن دیکھی تعبیر اوسکی اوسی دن ظاہر ہو تاریخ دسوین
روز پیدایش حضرت نوح کا ہی جو کوئی اس دن پیدا ہو
بوڑھا ہو اور صاحب مال ہو نیک ہی مول لینی اور بیچنی
کو اور سفر کرنیکو اور کھیتی کیواسطی تاریخ گیارھوین دن پیدایش حضرت
شیث کا ہی اچھی ہی لینی اور بیچنی کو اور سفر کرنی کو اور بہت






کامونکی واسطی تاریخ [١٢] بارھوین اچھی ہی واسطی نکاح کی
اور سفر دریا کو اور جو کوئی بیمار ہو شفا پائی اور جو فرزند
کہ پیدا ہو آسانی کی ساتھہ تربیت پائی تاریخ [١٣] تیرھوین نحس ہی
واسطی سب کامونکی تاریخ [١٤] چودھوین اچھی ہی علم سیکھنی
کی واسطی اور مول لینی اور بیچنی کی لئی اور سفر کو اور
قرض لینی کو اور کشتی مین سوار ہونیکی لئی اور جو فرزند
اس دن پیدا ہو ظالم ہو اور بوڑھا ہو اور خواہش اوسکی
واسطی علم کی زیادہ ہو تاریخ [١٥] پندرھوین نیک ہی سب
کامونکی واسطی سوای قرض لینی اور دینی کی تاریخ

۱۶ سولھوین دن نحس ہی اور کسی کام کی لئی خوب نہین ہی
مگر بنانی عمارت کی لئی اچھی ہی اور جو کہ سفر کری اس دن ڈر
ماری جائیگا ہی اور جو کہ بیمار ہو شفا پائی اور جو لڑکا پیدا ہو
آگی دوپہر تک بد احوال ہو اور بعد دوپہر کی جو پیدا ہو
نیکبخت ہو تاریخ ۱۷ سترّھوین بین بین ہی قرض لینا
اور دینا اچھّا نہین ہی اور جو لڑکا پیدا ہو انجام اوسکا اچھّا ہو
تاریخ ۱۸ اٹھّارھوین مبارک ہی مول لینی اور بیچنی کو اور سفر کو اور جو
کوئی دشمن سی لڑی فتح پائی اور جو لڑکا پیدا ہو حال اوسکا اچھّا ہو
تاریخ ۱۹ انیسوین دن پیدایش حضرت اسحاقؑ کا ہی






اور بہتر ہی سفر کی لیئ اور طلب روزی کی واسطی اور سعی
جس کام مین چاہی کرنی اور علم سیکہنی کو اور جو لڑکا کہ
پیدا ہو ہمت خیر کرنیکی پاوی تاریخ بیسوین۲۰ نہ اچھی ہی اور نہ
بری ہی سفر کی واسطی اور عمارت بنانیکی لیئ اور درخت
لگانی کی واسطی اور چوپایا مول لینی کی واسطی اور جو
لڑکا پیدا ہو دشواریسی زندگی کری تاریخ اکیسوین۲۱ دن
نحس ہی اور جو کوئی سفر کری ڈر مرنیکا ہی مگر جانور مار
ڈالنی کی لیئ خوب ہی تاریخ بائیسوین۲۲ اچھا دن ہی واسطی
حاصل کرنی احتیاج کی اور بادشاہونکی پاس جانی کے

لئی اور خیرات کرنا اوسدن اچھا ہی اور مریض اوسدن کا جلدی
شفا پائی اور مسافر جلدی پہری اور سب کامونکی لئی اچھا ہے
تاریخ تیئیسوین [۲۳] دن پیدایش حضرت یوسف ؑ کا ہی نیک ہی
واسطی حاجت چاہنی کی اور سوداگری کی لئی اور نکاح کی لیئے
اور بادشاہ پاس جانیکی واسطی اور جو کوئی اس تاریخ
سفر کری لوٹ ہاتہہ لگی اور دہرا ہوا مال پائی او جو لڑکا پیدا
ہو نیک خصلت ہو تاریخ چوبیسوین [۲۴] بہت نحس ہی فرعون اسدن
پیدا ہوا کوئی کام اسدن خوب نہین ہی مگر عبادت اللہ
کی اور جو پیدا ہوا اوسکی واسطی بہی خوب نہین ہے



تاریخ پچیسوین دن نحس ہی اپنی تئین اس دن حفاظت کری
اور واسطی کسی کام کی نچاہی کہ اس تاریخ اللہ تعالی نی
اہل مصر کو مع فرعون عذاب مین مبتلا کیا اور جو اس دن
بیمار ہو اوسکی لئی بہی برا ہی اور جو اس تاریخ پیدا ہو اوسکا
احوال اچہا ہو لیکن بڑی بلاؤنمین گرفتار ہو آخر اوس سی نجات
پائی ایک روایت مین ہی کہ سلمان اس دن شیر سی بچی جب پناہ
ساتہہ اللہ کی چاہی نماز اور کام نیک سی تاریخ چہبیسوین
خوب ہی واسطی سفر کی اور جس کام کا ارادہ کری تو
مگر نکاح کی لئی اچہا نہین ہی کہ آخر جدائی آپس مین ہو کسواسطی






کہ اس روز دریا پہٹا حضرت موسیٰؑ کی واسطی اور اگر اس
تاریخ سفر سی پہری چاہیٔ کہ گہر مین نجای تاریخ ستائیسوین ۲۷
نیک ہی واسطی ہر کام کی اور ایک روایت مین ہی کہ
واسطی سفر کی خوب ہی اور جو لڑکا پیدا ہوا اوسکی لیٔ بہتر ہے
تاریخ اٹھائیسوین ۲۸ ون پیدایش حضرت یعقوب کا ہی نیک
ہی واسطی ہر کام کی اور جو فرزند پیدا ہوا اس تاریخ غمگین
رہی یا ماندہ ہو یا آنکہونسی کم دکہائی دی تاریخ انتیسوین ۲۹
خوب ہی سب کامونکی لئی جو سفر کری مال بہت پائی
ایک روایت مین ہی کہ خوب ہی واسطی سب کامونکی

خاص کی بادشاہ پاس جانیکی لئی اور جو لڑکا اس تاریخ مین

پیدا ہوینیک ہو تاریخ تیسوین ۳۰ خوب ہی بیچنی اور مول

لینی کی لئی اور نکاح کو اور جو لڑکا اس تاریخ پیدا ہو مبارک ہو

بیان تاریخ نحس اکبر کا ھی کہ ہر مہینی مین تین تاریخین ہوتین ہین

موافق حدیث کی ماہ محرم کی گیارہوین ۱۱ اور چودہوین ۱۴

اور بائیسوین ۲۲ صفر المظفر کی پہلی دسوین ۱۰ بیسوین ۲۰ ربیع الاول کے

چودہوین ۱۴ دسوین بیسوین ربیع الثانی کی پہلی گیارہوین ۱۱

اٹھائیسوین ۲۸ جمادی الاولی کی دسوین ۱۰ گیارہوین ۱۱ اٹھائیسوین ۲۸

جمادی الاخری کی پہلی گیارہوین ۱۱ بارہوین ۱۲ رجب المرجب کی



کیارھوین بارھوین تیرھوین شعبان المعظم کی چودھوین بیسوین

چوبیسوین رمضان المبارک کی تیسرے بیسوین چوبیسوین

شوال المکرم کی دوسرے چھٹی آٹھوین ذیقعدہ الحرام کی

چھٹی دسوین اٹھائیسوین ذی الحجہ الحرام کی آٹھوین بیسوین اٹھائیسوین

اگر ان تاریخون مین سفر کری جیتا نہ پہری اور اگر سوداگری

کو جائی مال چوری ہو اور اگر فرزند پیدا ہو مرجائی اگر لونڈی

یا غلام مول لی بہاگ جائی مطلب یہ کہ کسی کام کی واسطی

خوب نہین افصل تیسری مین بیان تعریف سورہ یس

کاہی کئی طرحسی اور وہ یہ ہی اگر کوئی اس سورہ کو



اکتالیس بار پڑہی اور اکتالیس ٹہیکریوںپر پہونکی اور اون
ٹہیکریونکو بڑی ڈبیامین رکہی اور منہہ اوسکا موم سی مضبوط
بند کری اور جہان کوئی نجاتا ہو وہان رکہی جسکی واسطی یہ
عمل کری وہ حاضر ہو اور اگر چاہی تو کہ دو آدمیون مین
جدائی ہووی اسی سورۂ بزرگ کو منگل کی دن دو پہر ڈہلی
گیہون کی روٹی کی سات ٹکڑون پر سات بار پڑہی
مگر ساتہہ اعتقاد کی اون ٹکڑونکو آگی کالی کتی کی ڈال دی جب وہ
کہائی اون دونومین جدائی ہو جائی اور اگر چاہی کسی کو اپنا
عاشق کری جمعرات یا جمعہ کو اکتالیس دانی گیہون کی



گن کی ایک ایک پر تین تین بار پڑہی تین دن تک اور پڑہنی
کی وقت نام اپنا اور اپنی باپکا اور جسکو چاہتا ہو اوسکا
نام اور اوسکی باپکا نام یاد رکہی جب آفتاب نکلنی کو ہو وہ
وانی دریا مین ڈالی وہ شخص بیتاب ہو کی حاضر ہو اور
اسی سوریکو واسطی محبت کی صبح سی جب تک کہ آفتاب
نکلی نام عاشق اور معشوق اور دونوں کی باپکا نام لیکی
پڑہی اور اسی سوریکو نیچی زمین کی گاڑ دی وہ بیقرار
ہو کی حاضر ہو اور اگر چاہی کہ دو آدمیونمین دشمنی اور
جدائی ہو ایک مٹہی کالی دانی پر یہ سورہ پڑہ کی پہونکت دے



اور دشمن کی گہر مین پہینک دی دشمنی پیدا ہوا اور جدائی و ان دشمن

ہو جائی خواص اس سورۃ بزرگ کا بہت ہی اون تو مین کم لکہا ہے

## افسر چوتہی مین کاغذ نکاح کا ہی اور طریقہ دولہن پاس جانیکا




اور ہم بستر ہونیکا کاغذ نکاح بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَحَلَّ النِّكَاحَ وَحَرَّمَ

سب طرحکی تعریف ثابت ہی مسطی خدا کی ایسا خدا کہ حلال کیا نکاح کو اور حرام کیا

الزِّنَاءَ وَالسِّفَاحَ وَالصَّلٰوةُ عَلَى النَّبِيِّ

زناکاری اور بدکاری کو اور درود نازل ہو اوپر نبی

الْعَرَبِيِّ مُحَمَّدٍ خَيْرِ الْاَنَامِ وَعَلٰى

عرب کی رہنی والیکی کہ وہ محمد بہتر خلق کی ہین اور اوپر

اٰلِهِ الْبَرَرَةِ الْكِرَامِ مَا كَبَّرَ الزَّوْجَانِ

آل اونکی کی کہ بہتر ہین صاحب بخشش ہین جب تک کہ مسن ہون مرد عورت

وَعُطِّرَ بِالرَّيْحَانِ بعد تعریف خدا و نعت رسول

اور خوشبو ہون خوشبوؤن سے




اور منقبت ائمہ علیہم السلام کی مطلب ان سطرون خوشی کی
بہری کا یہ ہی جو بند و بست عالم اور قائم رہنا نسل آدم کا
دولہن اور دولہہ کی اکہجا ہونی سی ملا ہوا ہی اوساتہہ نکاح کی
ربط کیا گیا ہی اور ساتہہ اسکی کہ بیچ دلونکی مرغوب ہی اور
شرع مین اچہا ہی کہا اللہ نی بزرگ ہی شان اوسکی

وَانْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ
بیاہو کواریونکو اپنی قوم کی اور نیک مردونکو

وَاِمَائِكُمْ اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَاۤءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَ
اور نیک عورتونکو اگر ہونگے فقیر مالدار کریگا اونکو اللہ اپنی فضل سی.

اللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ اور کہا ہی نبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم نی
خدا زیادہ کرنی والا ہی اور جان نی والا ہی

اَلنِّكَاحُ مِنْ سُنَّتِيْ فَمَنْ رَغِبَ عَنْ
بیاہ کرنا سنت میری سی ہی پس جو شخص بیزاری کری

سُنَّتِی فَلَیسَ مِنِّی اور پیشوا اماموں کی حضرت
سنت میری سی نہیں ہی مت میری سی
امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام نی کہا

رَکعَتَانِ یُصَلِّیھَا المُتَزَوِّجُ خَیرٌ مِنْ سَبعِینَ رَکعَةٍ یُصَلِّیھَا
دو رکعتیں نمازکی کہ پڑہی اوسنے جو کہ بیاہا ہوا بہتر ہین ستر رکعتوں سی کہ پڑہی اونکو
اَلعَزَبُ اسواسطی بہتر ساعت اور بزرگ وقت مین عقد
بن بیاہا

نکاح ہمیشہ کا بروجہ معتبر شرع کی قبول کیا گیا بلندی اور
اقبال کا نشان نیکبختی اور بہتری کا ملا ہوا اوس شخص کی تہا
بیٹا اونکا اور بلند رتبہ پرہیز گاری کی نسبت رکہنی والی
بالغہ وہ عورت بیٹی اوس شخص کی وہ شخص بلندی اور
بزرگی کا رتبہ رکہنی والا دولت اور بڑائی کی توقیر



رکھنی والا نام اوسکا وہ زیادہ ہوجیو اقبال اوسکا اور دونی

ہو بزرگی اوسکی اور مہر ایک لاکھہ اشرفی چلن کہ آدھی اوسکی

پچاس ہزار ہوتی ہین ساتھہ رضامندی دونو طرفکی مقرر ہو

او صیغہ قبول او زبانیکا اوپر وجہ شرع معتبر کی ساتھہ کاغذ

گواہی مومنین کی واقع ہوا ایسا نکاح صحیح جامع واسطی

شرطون معتبر کی ہی او گھیری ہوئی ہی اوپر ضابطون

رعایت کئی گئی کی رضامندی اور قبول سی اور خالی ہونا

زوجہ کا اون باتونسی کہ جو منع کرنی والی نکاح کی ہین اور

سوائکی اور ہوا یہ نکاح فلانی رات کو فلانی مہینی فلانی



برس مین ہجرت نبی سی صیغہ نکاح وکیل عورت کا ہی

أَنْكَحْتُ مُوَكِّلَتِي مُوَكِّلَكَ
نکاح مین دیا مینی وکیل کرنی والی اپنی کو وکیل کرنی والی تیری کو

عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُومِ جواب وکیل مرد کا ہی قَبِلْتُ
اوپر مہر معلوم کی قبول کیا مینی

النِّكَاحَ لِمُوَكِّلِي عَلَى الْمَهْرِ الْمَعْلُومِ اسطرح اور صیغہ ہی مین
اس نکاح کو واسطی وکیل کرنی والی اپنی کے اوپر مہر معلوم کے




## بیان آداب زفاف کا اور ہم بستر ہونیکا

جاننا کہ عورت کا جانا خاوند کی پاس اوسوقت کہ چاند برج عقرب مین ہو یا تحت الشعاع ہو مکروہ ہی اور نزدیکی کرنا عورتسی اوسوقت کہ حیض سی ہو یا خون نفاس کا آتا ہو حرام ہی اور نافسی زانو تک عورت کے

ساتھہ مساس کرنا اور اوسی مزا حاصل کرنا مکروہ ہی
اور جب تک غسل حیض اور نفاس نکری کچہ عالم حرام
جانتی ہین اور کچہ مکروہ جانتی ہین اور بہتر پرہیز ہی مگر یہہ
کہ ضرورت ہو پس حکم کری عورت کی تئین کہ شرمگاہ کو
دہوئی اور اوسی نزدیکی کری اور عورت صاحب حیض
اگر غسل کری اور سب کام کہ اوسکی تئین چاہیئی ہین
بجالای اوسکی ساتھہ ہم بستر ہو سکتا ہی اور داخل کرنا
مقعد زن مین خلاف ہی بہت عالم حرام جانتی ہین اور
اکثر عالم مکروہ جانتی ہین بہتر پرہیز ہی اور جسوقت






ساتھہ عورت اپنی کی نزدیکی کری اور وہ عورت لونڈی
ہووی منی اپنی باہر فرج کی گرائی بعضی حرام جانتی ہین
بی رخصت عورت کی اور لونڈی ہو تو خوف نہین اور
حضرت صادق ؑ سی منقول ہی کہ مرد کو نہین چاہئی کہ شب پنجشنبہ
اپنی زوجہ سی نزدیکی کری اور حضرت امام موسی کاظم ؑ
نی فرمایا ہی کہ جو کہ ہم بستر اپنی عورت سے ہو
تحت الشعاع مین اور حمل رہی پس وہ حمل گر پڑی اور
نو مہینی نہ گذرنی پائین اور حضرت صادق علیہ السلام نی
فرمایا کہ ہم بستر ہو پہلی تاریخ مین اور درمیانی تاریخ مین

اور اخیر کی تاریخ مین کہ اگر حمل رہی تو گر پڑی اور اگر فرزند ہو
تو دیوانہ ہو یا عارضہ مرگی کا ہو اور اسی باعث سی یہ مرض
اکثر پہلی تاریخ مین یا درمیانی تاریخ یا اخیر کی تاریخ مین ہوتا ہے
اور جناب رسالتمآب نی فرمایا کہ جو کوئی نزدیکی کرے
عورتسی حیض مین جو لڑکا کہ پیدا ہو گرفتار ہو مرض بالخورہ
مین یا پھیپ کا عارضہ ہو اسوقت مین برا نہ کہی مگر اپنی
نفس کو اور حضرت صادقؑ نی فرمایا دشمن ہم اہلبیت کا
وہ شخص ہی کہ جو ولدالزنا ہی یا ان اوسکی عالم حیض مین بیا ہے
ہوئی ہو اور بہت سی حدیثین معتبر حضرت رسولؐ خدا سے



نقل کی گئی ہین کہ جو کوئی چاہی کہ اپنی عورتسی نزدیکی کری
مرغ کی مانند نہ جا پڑی بلکہ پہلی اوسی ہاتہہ سی چہیڑی
اور ہنسی کری بعد اوسکی نزدیکی کری اور حدیث صحیح مین
حضرت صادقؑ سی روایت ہی کہ وقت نزدیکی کے
بات نکرین خوف اس بات کا ہی کہ فرزند گونگا
پیدا ہوا اور اوسوقت نظر شرمگاہ عورت پر نہ کری
مقام خوف کا ہی کہ فرزند اندہا پیدا ہوا اور دوسری
روایت مین ہی اونحضرتسی کہ وقت نزدیکی کے
شرمگاہ عورت پر نظر کرنا مضائقہ نہین کہتا ہی اور بہت



حدیثونمین وارد ہی کہ مرد اور عورت خضاب لگائی ہون

یا مہندی اور سوائی اسکی جو کچہ کہ ایسی چیز باندہی ہون

نزدیکی نکرین اور حضرت امام موسی کاظمؑ سی یہ پوچہا کہ

اگر وقت نزدیکی کی مرد اور عورتسی لباس دور کرین

کیا حکم ہی حضرت نی فرمایا خوف نہین ہی اور پہر پوچہا

کہ اگر کوئی فرج زوجہ کو بوسہ دی حضرت نی فرمایا خوف

نہین ہی اور حضرت صادقؑ سی پوچہا کہ اگر کوئی اپنی

عورت کو ننگا کری اور اوسپر نظر کری کیا حکم ہے

حضرت نی فرمایا کہ کوئی لذت اسی بہتر نہین ہے






پہر پوچہا کہ اگر کوئی شرمگاہ زوجہ یا کنیز اپنی سی بازی کری کیسا
ہی فرمایا ڈر نہین ہی لیکن سوای جزو بدن کی اور کوئی چیز شرمگاہ
مین نکری اور پہر پوچہا ہو سکتا ہی پانی مین مثل حوض وغیرہ
کی نزدیکی کری فرمایا کیا خوف ہی اور امام رضا علیہ السلام
سی پوچہا کہ حمام مین نزدیکی کرین حضرت نی فرمایا کچہ
خوف نہین ہی اور حضرت صادقؑ نی فرمایا کہ مرد اپنی
زوجہ سی اور لونڈیسی نزدیکی نکری اوس گہر مین کہ لڑکا
ہو وہ لڑکا زناکار ہوگا اور اگر لڑکا اوس حمل سیے
پیدا ہو وہ بہی زناکار ہو اور حضرت رسول

نی فرمایا قسم اوس خدا کی که جان میری اوسکی قبضهٔ قدرت
مین هی اگر کوئی شخص اپنی زوجه سی نزدیکی کری اوس گهر مین
کوئی آدمی جاگتا هو که انهین دیکهی یا باتین یا حرکت سانس کی
سنی جو فرزند که انسی پیدا هو گناهون مین آلوده هو اور زنا کار هو
اور جب حضرت امام زین العابدین علیه السلام قصد زوجه سے
نزدیکی کا فرماتی تهی خدمت کرنی والونکو دور هٹا دیتی تهی
اور دروازونکو بند کر دیتی تهی اور پردی گرا دیتی تهی
اور حضرت صادقؑ سی روایت هی که جو شخص اپنی لونڈیسی نزدیکی
کری اور چاهی بی غسل کئی دوسری لونڈیسی نزدیکی کری




تو

وضو کر لی اور حدیث صحیح مین وارد ہی کہ ڈر نہین ہی
لونڈیکی مقعد مین دخول کرنا اور اگر کوئی اوسکی آواز سنی
تو مضایقہ نہین ہی اور مشہور عالمونمین یہ ہی کہ ڈر نہین ہے
کہ مرد بیچ دو لونڈیونکی سوئی لیکن مکروہ ہی کہ بیچ دو جورونکی سوئی
حدیث موثق مین حضرت صادقؑ سی روایت ہی کہ
کچہ مضایقہ نہین ہی کہ مرد بیچ دو کنیز آزادکی سوئی
اور فرمایا کہ کراہت رکہتا ہی کہ منہہ مرد اپنا قبلہ کی طرف
کرکی نزدیکی کری اور حدیث مین ہی اونحضرتسی پوچہا
کہ مرد ننگا نزدیکی کرسکتا ہی فرمایا کہ منہہ طرف قبلہ کی






اور پشت طرف قبلہ کی کری نزدیکی نکری اور کشتی مین نزدیکی
نکری اور حضرت امام موسی کاظم علیہ السلام نی فرمایا ہی
کہ دوست نہین رکہتا ہین اوس آدمی کو کہ سفر مین پانی نہ پائی
غسل کیواسطی اور نزدیکی کری مگر اوسوقت کہ ڈر نقصان کا
رکہتا ہو اپنی واسطی اور بعضی عالم نی سفر مین نزدیکی کو حرام
لکہا ہی اور حضرت رسول خدا نی فرمایا کہ جس شخص کو سوتی
مین نہانی کی احتیاج ہوئی ہو جب تک غسل نکری نزدیکی
نکری اور فرمایا اگر نزدیکی کری اور اوس نطفی سی فرزند
پیدا ہو تو دیوانہ ہوگا برا نہ کہی مگر اپنی تئین اور حضرت

صادقؑ نے فرمایا کہ مکروہ ہے نزدیکی کرنا جسوقت کہ آفتاب
نکلے اور پہنچے اور حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا
کہ مستحب ہے پہلی شب ماہ مبارک رمضان مین نزدیکی کرنا
اور ابو سعید خدری سے نقل ہے کہ حضرت رسالت پناہ
صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وصیّت کی حضرت امیر المومنینؑ
کو کہ یا علیؑ جو دلہن تمہارے گہر مین آے کفش اوسکی اوتار کے
بٹہاؤ اور پاؤن اوسکے دہوا اور اوس پانیکو تمام گہر مین
چہڑکو اور جو ایسا کروگے تو خدا ستر ہزار طرحکی پریشانیان
تمہارے گہر سے دور کریگا اور ستر ہزار برکت تمہارے گہر مین



بهیجی گا اور ستّر هزار طرحکی رحمت اوپر تمهاری نازل کریگا
که سر عروس پر اوتریگی یهانتک که وه برکتین بیچ هر گوشه کی
گهرسی پهنچین گی اور بیخوف هوگی دولهن دیوانه هونی سی
اور بالخوره کی عارضه سی اور چهیپ سی جب تک
اوس گهر مین رهی اور دولهن کو منع کرو که سات دن تک




دوده اور سرکه اور دهنیا اور کهٹّی سیب کی کهانی سی
حضرت امیر المومنین علیه السّلام نی پوچها یا حضرت کس سبب سے
اوسکو منع کرون حضرت نی فرمایا اسو سطی که رحم اسکی کهانی سی سرد
هوتا هی اور بانج هو جاتی هی وه بوریا که باهر گهر کی پهینک دیا هو




بہتری اوس عورتسی کہ اوسی بچہ نہ پیدا ہو پہر فرمایا کہ
یا علی علیہ السلام نزدیکی نکر اول تاریخ اور بیچ کی تاریخ
اور اخیر کی تاریخ مین کہ دیوانگی اور بالخورہ اور خلل دماغ
ہوتا ہی اوس عورت کو اور اوسکی اولاد کو یا علیؑ نزدیکی نکر
بعد نماز ظہر کی کہ اگر فرزند پیدا ہوویگا اور بدکار ہووی اور
بخیل ہوگا یا علیؑ وقت نزدیکی کی بات نکر کہ اگر فرزند ہو
بیخوف نہو کیا عجب ہی کہ گونگا ہو اور نہ دیکہی کوئی وقت
نزدیکی کی شرمگاہ عورت کو کہ اسی سبب بچہ اندہا پیدا
ہوتا ہی اور پہر فرمایا کہ اور عورت کی اشتیاق مین

اپنی عورتسی نزدیکی نکری کہ اگر فرزند پیدا ہو مخنث یا
دیوانہ ہو یا علیؑ جو کہ پہلو مین اپنی عورت کی لیٹا ہو اور
قرآن پڑہی ڈرتا ہون کہ آگ آسمانسی گری اور جلای انکو
اور فرمایا نزدیکی جو کری رومال عورتکا جدا اور مردکا
جدا ہو کہ ایک رومالسی پاک کرنا باعث دشمنی کا ہوتا
ہی اور جدائی ہوتی ہی اور پہر اوحضرت نی فرمایا
اپنی عورتسی کہڑی ہو کی نزدیکی نکری کہ کام گدہونکا ہی
اگر فرزند پیدا ہو مانند گدہونکی بچہونی پر پیشاب کری پہر فرمایا
یا علیؑ شب عید ماہ رمضان کو نزدیکی نکر کہ جو فرزند






پیدا ہو شر و فساد اوسی ہو یا علیؑ بکر یدگی راتکو اپنی عورتسی
نزدیکی کرنا نہین چاہئی کہ اگر فرزند پیدا ہو چہنگا ہو یا چار
انگلیان ہون اوسکی یا علیؑ نیچی درخت میوہ دار کی
نزدیکی نکر کہ اگر فرزند پیدا ہو جلاد اور خون ریز ہو
یا رئیس اور سردار ظالمونکا ہو یا علیؑ برابر آفتاب کی
نزدیکی کرنا نہین چاہئی کسواسطی کہ اگر فرزند پیدا ہو
ہمیشہ بدحال اور پریشان رہی یہانتک کہ مرجائی یا علیؑ
درمیان اذان اور اقامت کی نزدیکی نکر کہ اگر فرزند
پیدا ہو رغبت رکہی قتل کرنی پر آدمی کی پہر اوس حضرت نی

اوس جناب سی فرمایا کہ اگر زوجہ حاملہ ہوا وسّی بی وضو
نزدیکی نکری اور اگر بی وضو نزدیکی کری فرزند کہ پیدا ہو
کوردل اوربخیل ہو یا علیؑ پندرہویں رات ماہ شعبان مین
نزدیکی نکر کہ اگر فرزند پیدا ہو بدبخت ہوا ور اوسکی منہہ پر سیاہی
ہو یا علیؑ آخر ماہ شعبان مین نزدیکی نکر کہ اگر فرزند پیدا ہو
ٹہگ اور یاور ظالمون کا ہو اور بہت آدمی اوسکی
ہاتہہ سی ماری جائین اور پہر فرمایا کہ اوندہی نزدیکی
نکرنا چاہئی کہ اگر فرزند پیدا ہو منافق اور مکّار ہو اور صاحب
بدعت ہو یا علیؑ اوس رات کو کہ صبح کو اوسکی سفر مین جائی تو

پیدا






نزدیکی نکر کہ اگر فرزند پیدا ہو مال اوسکا ناحق صرف ہو
اور بیجا خرچ کرنی والا ہوئی شیطانکا ہی اور اگر سفر مین جائی
تو کہ تین دنکی راہ ہو نزدیکی نکر کہ اگر فرزند پیدا ہو مددگار
ظالمونکا ہو یا علیؑ پیر کی شب نزدیکی کر کہ اگر فرزند
پیدا ہو حافظ قرآن ہو اور جو خدا دی اوسپر شکر کری
یا علیؑ ہفتہ کی رات کو نزدیکی کر کہ اگر فرزند پیدا ہو
بعد حاصل ہونی نیک بختی اسلام کی اوسکو شہادت
حاصل ہو اور دہن اوسکا خوشبو اور دل اوسکا رحیم
اور ہاتھہ اوسکا سخی اور زبان اوسکی بہتان سی پاک ہو

یا علی اگر نزدیکی کری تو شب پنجشنبہ کو جو فرزند کہ پیدا ہو
ایک حاکم حاکمان شرع سی ہو اگر جمعرات کو دوپہر کی وقت
نزدیکی کری جو لڑکا پیدا ہو شیطان اوسکی نزدیک نہو
یہانتک کہ بڈہا ہو اور خدا اوسکو روزی سلامتی کی
دنیا اور دین مین دی فرمایا اگر نزدیکی کری تو
جمعہ کی راتکو جو فرزند کہ پیدا ہو خطبہ پڑہنی والا اور
صاحب سخن ہو اگر جمعہ کو بعد نماز عصر کی نزدیکی کری تو
فرزند کہ پیدا ہو عقلمند مشہور رہے اور اگر نزدیکی کری تو
شب جمعہ کو بعد نماز عشا کی امید ہی کہ وہ فرزند عابد




اور

اور برگزیدہ ہو یا علیؑ بیچ ساعت اول شب کی نزدیکی
نکر کہ اگر فرزند پیدا ہو بیخوف نہو تو کہ جادوگر ہو اور
دنیا کو آخرت پر اختیار کری یا علیؑ یہ وصیت مجہسی
سیکہہ کہ میں جبرئیلؑ سی سیکہی ہی اور حدیث معتبر
مین لکہا ہی کہ حضرت فاطمہؑ کی عقد کی دن درود
اللہ کا اوپر اور اونکی اولاد پر اللہ تعالی نی حکم فرمایا
سدرۃ المنتہی کو کہ جو کچہ رکہتا ہی نو کر واسطی صدقہ کرنی حضرت
فاطمہؑ کی پس جو کچہ کہ رکہتا تہا موتی اور مونگی اور جواہر سی اور
اہل بہشت کی صدقہ کیا پس حورین وہ صدقہ لی گئین اور



قیامت کی دن تک آپسمین فخر کرتین ہین اور تحفہ آپس مین
بہیجتی ہین کہ یہ صدقہ حضرت فاطمہؑ کا ہی اوس شبکو
کہ جناب سیدہ حضرت علیؑ ابن ابیطالب کی گہر تشریف
لی گیتین چہوٹا گہوڑا سرخ رنگ کہ خاص سواری جناب
رسول خدا صلّی اللہ علیہ وآلہ کا تہا حاضر کیا اور نقاب
اوس مخدومہ کی منہ پر ڈالی اور حضرت رسول خدا
صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نی فرمایا کہ ای فاطمہؑ سوار ہو
اور سلمان فارسی باگ اوس گہوڑیکی کہینچتی تہی اور جناب
رسالت مآب پیچہی سی روانہ ہوئی درمیان راہ مین



آواز فرشتونکی حضرت کی کانمین پہنچی اور جبرئیل ہزار
فرشتونسی اور میکائیل ہزار فرشتونسی زمین پر آئی
اور کہتی تہی کہ اللہ تعالی نی انکو واسطی اہتمام عروسی
فاطمہ زہرا کی بہیجا ہی جبرئیل اور میکائیل اللہ اکبر کہتی تہی
اور فرشتی انکی ساتہہ موافقت کرتی تہی اس سبب سی
سنت ہوا کہ جب دولہن شوہر کی گہر جای کہ برات
ہندوستانمین اوسکو کہتی ہین اللہ اکبر کہی پہر روایت
مین ہی کہ ایک شخص نی حضرت صادق علیہ السلام سے
عرض کی کہ ہم کہانی پکاتی ہین بہت پاکیزہ اور خوشبو



کرتی ہین اوس کہانیسی کہ جو شادیمین پکتا ہی خوشبو زیادہ

نہین ہوتی فرمایا اسواسطی وہ خوشبو اور کہانی مین

نہین آتی کہ برات کی کہانی پر ہوائی بہشت چلتی ہی

کہ وہ کہانا واسطی وجہ حلال کی پکاتی ہین اور حدیث

معتبر مین آیا ہی کہ سنت ہی نکاح شب کو ہوا اور کہانا

صبح کا دولہن کی ساتہہ پکا کی بہیجین اور بعض حدیث مین

آیا ہی کہ وقت روانگی جو دولہن پر کہ صدقہ کرتی ہین

جائز ہی لینا اوسکو جو لوٹتی ہین اور ایک دوسری مین

جہینتا ہی اس سبب سی کراہت رکہتا ہی اور عالمون نی






کہا اسوقت درست ہی اوسکا اوٹہانا کہ قرینہ سی معلوم ہو
کہ مالک اوسکی راضی ہین کہ آدمی لیوین اور امام
محمد باقر علیہ السّلام سی روایت ہی کہ جسوقت تمکو
تقریب برات مین بلائین دیر کرکی جاؤ کسواسطی کہ دنیا
کو تمہاری یاد مین وہ صحبت لاتی ہی اور جو تمہاری
تئین مجلس ماتم مین بلائین جلد جاؤ کہ وہ صحبت آخرت کو
تمہاری یاد مین لاتی ہی اور دوسری حدیث مین
لکہا ہی کہ رسول خدا صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی
منع کیا ہی نزدیکی کرنیکو آسمانکی نیچی اور سر راہ کہ آدمی

اودہرسی آتی ہون اور فرمایا جو کوئی راہ مین نزدیکی کری
خدا اور فرشتی اور آدمی اوسکو لعنت کرتی ہین اور
اونحضرت نی فرمایا کہ سیکہو کوّیسی تین خصلتین چہپاکی
نزدیکی کرنا اور صبح کو واسطی ڈہونڈہنی روزی کی
جانا اور بہت ہوشیاری کرنا اور حضرت امیر المومنین ع
نی کہا کہ جسوقت کوئی چاہی اپنی عورتسی نزدیکی کری
جلدی نکری کہ عورتونکو کام ہوتی ہین آگی اس باتسی
کہ اپنی شوہرسی ہمبستر ہون اور جسوقت کوئی شخص
غیر عورت کو دیکہی اور وضع اوسکی خوش آوی جاوی



اپنی زوجہ سی نزدیکی کری کہ جو کچہ کہ اللہ نی اوس عورت کو
دیا ہی اوسکو بہی دیا ہی اور شیطانکو اپنی دلمین راہ نہ دے
اور اگر جور و نہ رکہتا ہو دو رکعت نماز بجا لائی اور تعریف
خدا کی بہت کری اور درود اوپر محمدؐ اور آل محمدؐ کے
بہیجی پہر اوسکی فضل سی ایک عورت مانگی یقین ہی کہ
اللہ اوسکو ایک عورت دی کہ اوسکو حرام سی بچاوے
اور حدیث معتبر مین اونحضرتسی وارد ہی کہ جو مرد اور
عورت نزدیکی کرین ننگی ہوں مانند دو گدہو نکی اور اگر
ایسا کرینگی فرشتے انسی دور ہونگی اور دوسرے



حدیث معتبر مین امام محمد باقرؑ سی روایت ہی کہ جائز
نہین نزدیکی کرنا اوس عورتسی کہ جب تک پوری
نو برس کی نہووی اور اگر کم سن کی ساتھہ نزدیکی کری اور
کوئی نقصان اوسمین واقع ہو تو وہ مرد گنہگار ہوگا اور
دوسری حدیث مین ہی کہ مکروہ ہی نزدیکی کرنا نماز
صبح کی وقت سی جبتک کہ آفتاب نکلی اور غروب
آفتاب سی مغرب کی وقت تک اور جس روز کہ سورج
گہن ہوا اور اوس رات کو کہ چاند گہن ہوا اور اوس دن اور اوس
رات کو کہ سیاہ آندہی یا سرخ آندہی آئی اور اوس دن کو



که زلزله زمین کو هووی اور حضرت نی قسم کہا کی کہاہی که
اگر کوئی نزدیکی کری ان وقتون مین اگر زوجه اوسکی حامله
ہوجاوی اور فرزند پیدا ہوندیکہی باپ اوسکا بیچ اوس
فرزند کی کوئی چیز که اوسکو دوست رکہی کسواسطی که
نشان غضب الٰہی کو اوسکی باپ نی آسمان جاناہی
اور کتاب فقه الرضا مین لکہاہی که جوکسی شخص نی میّت
کو نہلایا ہووی اور غسل مسّ میّت نه کیا ہووی اور اگر
چاہی که اپنی عورتسی ہم بستر ہو توپہلی وضو کرلی بعد
اوسکی نزدیکی کری اور ایک روایت مین حضرت



امیر المومنین سی ہی کہ جسوقت کسیکو ایک درد ہویا
گرمی اوسکی مزاج مین ہو اپنی عورتسی نزدیکی کری تو وہ
درد اور گرمی دور ہو اور امام جعفر صادق سی روایت ہے
کہ خضاب لگائی ہوئی اپنی زوجہ سی نزدیکی نکری کسواسطی کہ
اگر حمل رہ جاوی اور فرزند پیدا ہو تو وہ ہیجڑا ہو اور امام
محمد باقر نی فرمایا ہی کہ عورت آزاد سی برابر عورت
آزاد دوسری کی نزدیکی نکری لیکن ایک لونڈیسی برابر
دوسری لونڈی کی نزدیکی کرنا مضائقہ نہین رکھتا ہی
اور حدیث صحیح مین امام رضا سی روایت ہی کہ






کہ حضرت صادقؑ جسوقت کہ بعد نزدیکی کی پہر ارادہ
نی غسل کئی نزدیکی کا کرتی تہی تو وضو کر لیتی تہی اور
دوسری روایت مین آیا ہی کہ اگر انگوٹہی پہنی ہو کہ
اوسمین نام خدا کہا ہو تو اوسکو پہنی ہوئی نزدیکی نکری

افسون ۵ پانچوین مین دعائین اور آیاتین حب کی ہین اگر کوئی
بدخصلت ہو اور چاہی کہ وہ رحیم ہو لکہی اس اسم کو
یَا اَللّٰہُ الْمَحْمُوْدُ بِکُلِّ اَفْعَالِہٖ ریشم کی کپڑی پر
مشک اور زعفران سی اوسکی ماںکا نام بہی لکہی اور
وہین گاڑ دی اللہ کی فضل سی وہ رحیم ہو جاوی

دوسرے طرح اگر کوئی چاہی کہ کسیکو دوست کری اور
وہ شخص اوسی بیزار ہو چاہئی کہ تین روز روزہ رکھی بعد
اسکی پانچ سو بار اسی اسم کو کہ اوپر لکھا ہی اپنی دہنی ہاتہہ
کی ہتیلی پر لکھی اور سرہانی اوس شخص کی اکی اوسی داہنی
ہاتہہ کو اونکی منہہ پر رکھی اور ملی دیوانہ ہو جاوے دوسرے طرح
سات کنکریان نمک لاہوری کی لی ایک ایک کنکری پر
اس آیت کو سات سات بار پڑہی اور عاشق اور معشوق
کا نام اور دونونکی ماںکا نام بہی لیتا جاوی پہر اوس نمک کو
آگ مین ڈال وی محبت بہت ہو وہ آیت یہہ ہے



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ
خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ دوسری طرح واسطی دوستی کے
پانچ پان لی اور یہ آیہ اون پانون پر پڑہ کی پہوکی وہی پان
جسکو کہلادی عاشق اور دیوانہ ہو فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ
وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ دوسری طرح لادی پہول خوشبودار
جس قسم سی ہو اور اس کلام بزرگ کو سات بار پڑہکی
عاشق اور معشوق کا اور دونونکی ماںکا نام بہی لی اور
پہولون پر پہوک دی جسوقت بو اوسکی پہنچی دوست ہو



دعا یہ ہی اَللّٰهُمَّ مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ

مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ

النَّبِيّٖنَ دوسری طرح واسطی محبت جورو اور

خاوند کی اور عاشق او معشوق کی اس دعا کو لکھی اور نام دونوں کا اور

دونوں کی ماں کا لکھہ کی بازو پر باندھی اوسکی عشق میں بیقرار ہوئے دعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَبِاَسْمَآءِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ



اَنَّ الْقُوَّۃَ لِلّٰہِ جَمِیْعًا وَاَنَّ اللّٰہَ شَدِیْدُ الْعَذَابِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَوَلَمْ یَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰہُ مِنْ نُّطْفَۃٍ فَاِذَا ھُوَ خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ دوسرے طرح اگر معشوق عاشق کی ساتھہ موافق نہو اور اوسی دیکھہ نسکی اور مغرور رہو اور آدمیونکو ایذا دیتا ہو چاہئی کہ اس طرح کرکی اوسکو اس احوالسی خبر نہو اسکو اوپر کاغذ حریری سفید کی نام عاشق اور معشوق کا اور دونونکی مانکا نام شریک کرکی مشک اور زعفرانسی لکھی اور جس جگہہ کہ وہ سوتا ہو وہان گاڑدی لیکن



جگہہ پاک ہو وگرنہ آپ ہیچ رنج کی ہلاک ہو گا بعد اسکی جو کہ
یہ کہی گا وہ شخص کریگا آزمایا ہوا ہی دعا یہ ہی بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ
یَارَحۡمٰنَ کُلِّ شَیۡءٍ وَرَاحِمَهٗ دوسرے طرح
واسطی محبت کی اس آیت کو کہانیکی چیز پر پڑہی مگر عاشق اور
معشوق کا نام اور دونونکا نام بہی لی اور پہوک دی او
کہلاوی مراد حاصل ہو دعا یہ ہی یَارَحۡمٰنَ کُلِّ شَیۡءٍ وَوَارِثَهٗ
وَرَازِقَهٗ دوسرے طرح واسطی دوستی کی لائی خاک
معشوق کی پاؤنکی نیچی سی اور اپنی پاؤنکی نیچی سی بہی خاک لی او
دونونکو ملا کی سات بار اسکو اوس خاک پر پڑہی اور پہوک دی




اور

اور وہ خاک ایک کپڑی مین کر کی اپنی تلوی مین باندہی
دوسری دن سرگردان ہو گی نزدیک اوسکی آئی بارہا
آزمایا ہی دعا یہ ہی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
هُوَ الَّذِی خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ فِی سِتَّةِ اَیَّامٍ
دوسرے طرح اس کلام بزرگ کو لکہی اسطرحسی کہ عاشق اور
معشوق کا نام ہو اور دونوں کی ماں کی نام بہی ہون اور درخت
مین لٹکا دی اگر وہ معشوق دور رہتا ہو جلد آئی آزمایا ہوا ہے
بِسْمِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
فَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّی وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِی اِذْ



تمشی اختك ومثل كلمة خبيثة كشجرة
خبيثة اجتثت من فوق الارض ما لها من قرار
دوسرے طرح دوستی کیواسطی لائی سات پان بنگلہ صبح کو
اور ایکطرف چار نام لکہی یہ پڑہی اور پہونک دی اور اوسی کہلا
دی عاشق ہو اور بہت محبت ہو جاے وبسم الله الرحمن الرحيم
يرسل عليكما شواظ من نار ونحاس فلا تنتصران
فبای الاء ربكما تكذبان فاذا انشقت
السماء فكانت وردة كالدهان فبای الاء
ربكما تكذبان فيومئذ لا يسئل عن ذنبه






اِنْسٌ وَّلَاجَآنٌّ دوسری طرح واسطی دوستی کی
اگر بیچ خاوند اور جورو کی موافقت نہو اس تعویذ کو لکھہ کی
پانی مین دہوئی اور پلادی مع نام جورو اور خاوند کی
اور دونونکی مانکی آپسمین عشق ہوجائی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَللّٰھُمَّ یَاغِیَاثِیْ عِنْدَ کُرْبَتِیْ وَیَاصَاحِبِیْ عِنْدَ شِدَّتِیْ
وَیَاوَلِیِّیْ فِیْ نِعْمَتِیْ پہیر اوس شخص کو کہ اوسکا فرزند ہی پس
یہان نام عاشق اور معشوق کا اور دونونکی مانکا نام ضرور ہے
لکہنا پہر یہ لکہی بِحَقِّ اِبْرَاھِیْمَ وَاِسْحَاقَ وَیَعْقُوْبَ
وَاِسْمٰعِیْلَ وَجَبْرَئِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ یَادَاؤُدُ بِحَقِّ :

کهیعص بحق حم عسق طه ویس والقرآن الحکیم

انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم دوسرے طرح

واسطے دوستی کی نعل گھوڑیکا کہ ٹوٹا ہوا ہو مع نام عاشق اور

معشوق کی اور دونوں کی ماں کی نام لکھی اور نیچے آگ کی رکھی تو عجائب

قدرت اللہ کی دیکھی نام بزرگ یہہ سعطی لما ملحی

ملحی سوعدس ھیح طاطا الھا اھیا العجل

الساعد الرحماء دوسرے طرح واسطے دوستی کی

اوپر کنٹی کی پڑہی مع نام عاشق او معشوق کی اور دونوں کی

ماں کی ہسات بار اور کھلادی فوراً عاشق ہووہ کلام بزرگ یہ ہی






وجعلنا من بین ایدیهم سدّا و من خلفهم سدّا

فاغشینٰهم فهم لا یبصرون دوسرے طرح واسطے محبت کے

تین بار اس کلام بزرگ کو پان پر پڑھ کے پھوک دے مع نام

عاشق اور معشوق اور دونوں کی مانگی اور کھلادے محبت ہو

بسم الله الرحمٰن الرحیم

واتبعوا ما تتلوا الشیاطین علی ملک سلیمان

وما کفر سلیمان ولکن الشیاطین کفروا

یعلمون الناس السحر وما انزل علی الملکین ببابل هاروت

وماروت دوسرے طرح خاک چوراہی کی لائی جمعرات کو

اوسوقت کہ آفتاب نہ نکلا ہو اس کلام بزرگ کو سات بار پڑہے

اور اوس خاک پر پہونک دی اور جسکو وہ خاک ماری دیوانہ ہوجاوے

وہ کلام بزرگ یہ ہی بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَاۤ اَیُّهَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَکُمۡ بُرۡهَانٌ مِّنۡ رَّبِّکُمۡ

وَاَنۡزَلۡنَاۤ اِلَیۡکُمۡ نُوۡرًا مُّبِیۡنًا تَنۡزِیۡلَ الۡعَزِیۡزِ الرَّحِیۡمِ

دوسرے طرح واسطی محبت کی پان کی اوپر سات بار مع چار نام کے

پڑہ کی پہونک کی کہلاوی عاشق ہوجاوی اللہ کی حکم سی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِلَّا الۡفٰسِقِیۡنَ الَّذِیۡنَ یَنۡقُضُوۡنَ عَهۡدَ اللّٰہِ مِنۡۢ بَعۡدِ



مِیۡثَاقِہٖ وَیَقۡطَعُوۡنَ مَآ اَمَرَ اللّٰہُ بِہٖۤ اَنۡ یُّوۡصَلَ

وَیُفۡسِدُوۡنَ فِی الۡاَرۡضِ اُولٰٓئِکَ ہُمُ الۡخٰسِرُوۡنَ دوسرے

طرح واسطی محبت کی مع چار نام کی یعنی عاشق اور معشوق اور

دونوں کی مانکی بہی نام لی کی پڑہی اور پان پر پہو کی اور کہلاوے

وہ کلام بزرگ یہ ہی بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

فَسَیَکۡفِیۡکَہُمُ اللّٰہُ وَہُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ

دوسرے طرح جو کوئی سورۂ قمر کو بعد نماز کی لکہہ کی نیچی عمامہ

کی رکہی آدمیون کی آنکہون مین عزیز ہو دوسرے طرح

یہ آیت واسطی تابع کرنی خلق کی بہت آزمودہ ہی اور بہت



خوب ہی قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ يُحْبِبْكُمُ
اللهُ وَيَغْفِرْلَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ
دوسرے طرح واسطی تابع کرنی معشوق کی ان ناموں کو
اکیس۲۱ بار پڑہی اور اوسکی رہنی کی جگہہ پہوک دی
بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
يَاجِبْرَائِيْلُ يَادَرْدَائِيْلُ يَارَفْتَمَائِيْلُ يَاتَنْكَفِيْلُ
يَسْخَرُوْنِیْ بِطَرِيْقِ عَاشِقِ الْمَجْنُوْنِ بِحَقِّ حَضْرَتُ
بدوح واسطی حضرت بدوح کی افسریہ چہاپیچ دعاؤن
دشمنی کی ہی تین سی ساٹہہ۳۶۰ ٹہیکری پرانی قبرسی لی کر




پکا

